اس میں تاویل کرتا ہے اور بعض مرتبہ گمراہی یہاں تک پہنچ جاتی ہے کہ نفس شریعت مصطفویہ کا بھی انکار کر دیتا ہے اور کہتا ہے کہ صوفیوں کے لئے کسی مذہب کی ضرورت نہیں ہے اس کی ضرورت صرف عوام کے لئے ہے اور عوام کو بھی خاص دین اسلام کی ضرورت نہیں۔ بلکہ دین کی ضرورت صرف تہذیب اخلاق کے لئے ہے۔ سو وہ اگر کسی اور طریقہ سے حاصل ہو جائے تو کافی ہے۔ نعوذ باللہ من فتنۃ سوء الفہم ۔ ایسی حالت میں لوگوں کو مثنوی کے مطالعہ میں نہایت احتیاط سے کام لینا چاہئے اور اس کے مضامین کے سمجھنے کے لئے ان لوگوں کی طرف رجوع کرنا چاہئے جو کہ جامع من الشریعت والطریقۃ ہیں۔ ورنہ الحاد اور زندقہ کا خطرہ ہے۔ اعاذنا اللہ منہ۔

دوم یہ کہ مثنوی کے بعض مضامین بظاہر خلاف شریعت اور گمراہی میں ڈالتے ہیں مگر حقیقت میں وہ مضامین مطابق شریعت حقہ مصطفویہ ہیں ایسے مضامین جہاں کہیں مثنوی میں آئے ہیں ہم نے ان کی توضیح کر دی ہے اور توضیح میں حتی الامکان خود مولانا کے کلام سے مدد لی ہے کیونکہ ہم نے جہاں تک تتبع کیا ہے ہم کو معلوم ہوا ہے کہ اگر کسی موقع پر مولانا اپنے کلام اجمال سے کام لیتے ہیں تو دوسرے موقع پر خود ہی اس کی تشریح فرما دیتے ہیں۔ پس مثنوی کے مطالعہ کرنے والے کو چاہئے کہ وہ اس کے تمام مضامین کو پیش نظر رکھ کر مولانا کے مقصود کو متعین کرے اور صرف ایک ہی مقام پر نظر کو مقصور نہ کرے ورنہ مغالطہ کا خطرہ ہے سوم یہ کہ مثنوی بعض کو نقصان پہنچاتی ہے بعض کو نفع۔

اس کی تفصیل یہ ہے کہ اس کا نقصان اعدائے دین یا منکرین یا نااہل معتقدین کو ہوتا ہے اور نفع ان مخلصین کو ہوتا ہے جو کہ اس کے مضامین کے سمجھنے کی قابلیت رکھتے ہیں خواہ بطور خود سمجھ سکتے ہوں یا بتوسط عارف محقق۔ پس منشاء ضرر کا خود دوسروں کی ناقابلیت ہے نہ کہ مثنوی کا نقصان کیونکہ وہ خود کامل اور سراسر نافع ہے اور اس کی مثال ایسی ہے جیسے بارش۔

باراں کہ در لطافت طبعش خلافت نیست ۔۔۔ در باغ لالہ روید در شورہ بوم خس

فائدہ ۲:۔ زاں نشد فاروق را زہرے گزند الخ میں ایک قصہ کی طرف اشارہ ہے۔ جس کا حاصل یہ ہے کہ امیر المومنین عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ کے پاس ایک بادشاہ نے تحفہ کے طور پر زہر ہلاہل کی شیشی بھیجی تھی اور یہ کہا تھا کہ آپ اس سے اپنے دشمنوں کو ہلاک کر سکتے ہیں۔ اس کو آپ نے یہ کہہ کر نوش فرما لیا تھا کہ نفس سے زیادہ میرا کوئی دشمن نہیں ہے اس لئے میں اسے پلاتا ہوں اور اس سے آپ کو کچھ ضرر نہیں ہوا تھا اس واقعہ کی صحت کا علم نہیں ہے لیکن اگر یہ واقعہ صحیح ہو تو اس پر اولاً شبہ یہ ہوتا ہے کہ امیر المومنین نے اول خود کشی کا اقدام کیا۔ اور ثانیاً یہ کہ اس واقعہ سے معلوم ہوتا ہے کہ آپ کو نفس کشی کی حقیقت معلوم نہ تھی۔ اس کا جواب یہ ہے کہ امیر المومنین کو اس واقعہ سے قاصد پر حقیت اسلام کو ظاہر کرنا تھا اور چونکہ آپ کو جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے اس ارشاد پر کامل وثوق تھا کہ جو چیز بسم اللہ الذی لا یضر مع اسمہ شیء فی الارض ولا فی السماء پڑھ کر کھائی جائے گی وہ ضرر نہ پہنچائے گی۔ اس لئے آپ نے بے تکلف پی لیا۔

فائدہ ۳:۔ چونکہ مولانا نے مثنوی کو ستاروں سے تشبیہ دی تھی اس لئے آپ نے اس بیان میں ایسے الفاظ سے کام لیا ہے جو کہ فلکیات اور دیگر معانی میں مستعمل ہیں۔ اور کہیں ان الفاظ سے ستارہ اور برج مراد لئے ہیں اور کہیں دیگر معانی۔

فائدہ ۴:۔ عقرب، قوس، دلو، حوت، اسد، میزان، سنبلہ، ثور، سرطان، جوزا۔ برجوں کے نام ہیں اور شمس، مریخ، زہرہ، مشتری، قمر، عطارد، شیر، نسر طائر، بنات النعش، کہکشاں۔ ستاروں کے اور تنین سے مراد مابین عقدہ راس وذنب ہے۔ واللہ اعلم)

ھذا آخر ما تیسر لنا فی حل المثنوی المعنوی افاض اللہ علینا من برکاتہ آمین والحمد للہ رب العالمین والصلوۃ والسلام علیٰ سید المرسلین و آلہ و اصحابہ اجمعین۔

آخر میں یہ عرض کر دینا ضروری معلوم ہوتا ہے کہ احقر نے جو کچھ حل مثنوی کے لکھا ہے وہ اس کی ذاتی قابلیت کا نتیجہ نہیں ہے بلکہ جو کچھ میں نے عرض کیا ہے وہ حضرت مولانا مد ظلہم العالی کا یا روحانی فیض ہے اور احقر اس میں بمنزلہ ایک آلہ کے ہے لیکن اگر اس میں کسی مقام پر کوئی لغزش ہو تو اس کو میرا قصور قابلیت خیال کیا جائے اور حضرت مولانا کے دامن کو اس سے پاک سمجھا جائے کیونکہ تلقی فیض میں قابلیت مستفیض کو بھی دخل ہے۔ باراں کہ در لطافت طبعش خلافت نیست ۔۔۔ در باغ لالہ روید در شورہ بوم خس

والسلام ۔۔۔ قد تم الدفتر الخامس الکتاب المثنوی المعنوی للمولوی المعنوی